وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِنَ الْعَذَابِ الْاَدْنٰى دُوْنَ الْعَذَابِ الْاَكْبَرِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۝ (سجدہ)

اور قیامت کے بڑے عذاب سے پہلے ہم ان کو ایک ایسے عذاب کا مزہ بھی ضرور چکھائیں گے جو (اس دنیا میں ان پر) عنقریب نازل ہوگا تاکہ یہ لوگ ہماری طرف رجوع کریں۔

# ہجرت کے جنگ و برأت ہونے کا ثبوت احادیث سے

۱۱۔ پانچویں فصل میں، آیات قرآن کی روشنی میں، ہم دکھا چکے ہیں کہ ہجرت، جنگ و برأت کا اعلان ہے۔ اب بعض روایات پر غور کرو جن سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ قریش نے ہجرت کو جنگ کا پیش خیمہ سمجھا اور اسی وقت سے طیاریوں میں لگ گئے۔

ابن جریر طبری اپنی تاریخ میں ایک روایت لائے ہیں کہ جب انصار کے ۷۰ مرد اور ۲ عورتیں آنحضرت صلعم سے بیعت کے لئے آئے تو قبیلۂ خزرج کے ایک سردار عباس بن عبادہ نے کہا اے معشر خزرج! کچھ خبر ہے۔ ان سے کس چیز پر بیعت کر رہے ہو! لوگوں نے کہا ہاں! بولے ان سے احمر و اسود کی

جنگ پر بیعت کر رہے ہو، پس اگر تم کو خیال ہو کہ جب تمھارے مال پر تباہی آئیگی اور تمھارے سرداروں کو قتل و ہلاکت سے دوچار ہونا پڑے گا تو تم ان کو چھوڑ دوگے تو بہتر ہے ابھی سے چھوڑ دو، کیونکہ اگر بیعت کے بعد تم نے ایسا کیا تو خدا کی قسم یہ دنیا و آخرت کی رسوائی ہوگی۔ الخ

ایک دوسری روایت کعب بن مالک سے مروی ہے، فرمایا، جب صبح ہوئی قریش کے سرداروں کی ایک جماعت ہمارے پاس آئی اور کہا اے معشر خزرج! ہم کو معلوم ہوا ہے کہ آپ لوگ ان کے پاس (آنحضرت صلعم) اسلئے آئے ہیں کہ ان کو اپنے ساتھ لے جائیں اور ہم سے لڑائی پر آپ لوگ ان سے بیعت کر رہے ہیں، خدا کی قسم، اگر ان کے اور ہمارے درمیان جنگ چھڑ گئی تو تم سے زیادہ عرب کا کوئی قبیلہ ہمارے نزدیک مبغوض نہ ہوگا۔ الخ

اسی طرح ایک روایت ہے کہ براء بن معرور انصاری آنحضرت صلعم کا ہاتھ پکڑے ہوئے باتیں کر رہے تھے اور بیعت کرنا چاہتے تھے [illegible]
کے حلیف تھے، بات کاٹ کر بولے۔ [illegible]
معاہدہ ہے، اب ہم اس کو کاٹ رہے ہیں [illegible]
اللہ غلبہ دے تو آپ ہم کو چھوڑ کر اپنی قوم [illegible]

سُن کر مسکرائے اور فرمایا۔ تمھارا خون میرا خون ہے اور تمھارا ہدر میرا ہدر ہای، تم مجھ سے ہو اور میں تم میں سے ہوں، جس سے جنگ کرو گے اس سے جنگ کرونگا جس سے صلح کرو گے اس سے صلح کروں گا۔

ان روایات سے معلوم ہوا کہ ہجرت درحقیقت تمام کفار و مشرکین اور یہود سے جنگ تھی۔ اس دن ایک نئی امت ظہور میں آگئی اور آنحضرت صلعم کو ایک مستقر اور ایک چھوٹی سی جماعت تائید و رفاقت کے [illegible] ہو گئی یعنی ایک حد تک وہ شرائط پورے ہو گئے جنکے بغیر جنگ ناجائز ہے [illegible] ہماری کتاب الہجرۃ والحرب دیکھو) لیکن اسکے باوجود بھی آنحضرت صلعم مکہ میں مقیم رہے اور اعداء کی تمام ایذا رسانیاں جھیلتے رہے۔ یہاں تک کہ لوگوں نے آپکے قتل کا ارادہ کر لیا۔ اس وقت ہجرت کی شرط پوری ہو گئی اور قوموں کا انبیاء کے ساتھ ہمیشہ جو معاملہ رہا ہے وہ ظاہر ہو گیا۔ فصل (۱) و (۲) میں پڑھ چکے ہو کہ نبی کو صبر اور تحمل شدائد کا حکم ہے۔ یہاں تک کہ معاملہ بالکل آخری حد کو پہنچ جائے۔ اس وقت پیغمبر ہجرت فرماتا ہے۔ "ہجرت فرماتا ہے" بھاگتا نہیں۔ پہلے برأت کا اعلان کرتا ہے۔ اپنے شیرازہ کو مجتمع کرتا ہے۔ خدا کی مدد کے بھروسہ پر پوری طرح مطمئن ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم کا انتظار کرتا ہے اور جب اللہ تعالیٰ کی

طرف سے ایک وقت متعین ہو جاتا ہے، وہ اس طرح بے خوف و خطر روانہ ہو جاتا ہے گویا دنیا کی کوئی قوت اس کو گزند نہیں پہنچا سکتی۔ ان اشارات کو ہم پوری تفصیل کے ساتھ کتاب الہجرۃ میں بیان کر چکے ہیں۔ یہاں اعادہ کی ضرورت نہیں۔ تو معلوم ہوا کہ انبیاء کا اپنی قوم کو چھوڑ کر چلا جانا فرار نہیں ہے بلکہ ہجرت و برأت تمام انبیاء کی سنت رہی ہے۔

## سورہ کا تعلق مابعد سے

۱۲- چونکہ یہ سورہ جنگ کی سورہ تھی اسلئے اللہ تعالیٰ نے اسکے ساتھ سورۃ النصر کو رکھا کہ یہ واضح ہوسکے کہ جنگ اور فتح دونوں ساتھ ساتھ ہیں۔ قرآن مجید میں ان دونوں کے ربط کی مثالیں بہت ہیں۔ چوتھی فصل میں بعض اشارات گذر چکے ہیں۔ اس سلوب کو اسلوب القرآن کی بحث وصل میں تفصیل کے ساتھ لکھ چکا ہوں۔ اس فتح و غلبہ کا اصل مقصود یہ تھا کہ مسجد حرام صرف خدائے واحد کی طاعت و عبادت کا مرکز بنجائے اور ابراہیم علیہ السلام کی اولاد بت پرستی کی نجاست سے پاک ہو کر اپنے حقیقی رب سے وابستہ ہو جائے۔ اس اصولی حقیقت کو یاد رکھو۔ اس سے بعض اہم مباحث کے سمجھنے میں مدد ملے گی۔

اس تفصیل سے یہ بات پوری طرح واضح ہوگئی کہ ہجرت دراصل وصل کا دیباچہ اور جنگ درحقیقت صلح اور توبہ کا پیش خیمہ ہے۔ پس معلوم ہوا کہ آنحضرت صلعم کی بعثت ، ذریت ابراہیم علیہ السلام کیلئے سراپا خیر و برکت تھی۔ عذاب اور نقمت نہ تھی۔ اس پر ایک اجمالی بحث سورہ یوسف کی تفسیر میں بھی ملے گی۔ ھذا واللہ تعالی اعلم فان اصبت فلہ المنۃ وان اخطأت فارجو العفو ربنا لا تواخذنا ان نسینا او اخطأنا۔

